





آفتاب رضویت تابندہ تھا تابندہ ہے
سن لیں اعداء آج بھی سردار احمد زندہ ہے

# محدث اعظم پاکستان علیہ الرحمۃ کی مختصر سوانح حیات

از افادات

عاشق مدینہ پاسبان مسلک رضا مجاہد ملت نباض قوم مولانا پیر مفتی

مدظلہ العالی

## ابوداؤد محمد صادق صاحب

امیر جماعت رضائے مصطفےٰ پاکستان

ناشر:

ادارہ رضائے مصطفےٰ
چوک دارالسلام گوجرانوالہ
فون نمبر ۰۴۳۱-۳۱۷۰۹۸۷ فیکس نمبر ۰۰۹۲-۴۳۱-۳۲۰۸۹۳

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## الصلوٰۃ والسلام علیک یاسیدی یارسول اللہ

یاالٰہی سردار احمد پہ ہو وقتِ اجل
مرشدی سردار احمد بارضا کے واسطے

احمد رضا کے فیض کے در ہیں کھلے ہوئے
سردار احمد اس کے ہیں ساقی بنے ہوئے



احمد رضا کے فیض کا در ہے کھلا ہوا
ہے قادری فقیروں کا جھنڈا گڑا ہوا

## محدث اعظم مولانا محمد سردار احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

اِک ابرِ کرم اِک کوہِ ہمم
اِک فیض کا یم سردار احمد
چشمۂ عرفاں گلبنِ عشق
اِک سروِ ارم سردار احمد
اِک مہرِ مبیں سردار احمد
اِک ماہِ جبیں سردار احمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا ۝

(پارہ ۱۶، رکوع ۹)

"بے شک وہ جو ایمان لائے اور اچھے کام کئے عنقریب ان کیلئے رحمان محبت کر دے گا"۔

(ترجمہ کنزالایمان)

حمد للہ کیا شہرہ ہوا سردار احمد کا
کہ اک عالم فدائی ہوگیا سردار احمد کا

# محدث اعظم پاکستان

شیخ الحدیث مولانا ابو الفضل محمد سردار احمد رحمۃ اللہ علیہ کی

## مختصر سوانح حیات


ازافادات: عاشقِ مدینہ، فاضلِ نگینہ، مولانا علامہ

الحاج ابو داؤد محمد صادق صاحب قادری رضوی

امیر جماعت رضائے مصطفیٰ پاکستان

ترتیب و پیشکش: الحاج صاحبزادہ ابو الرضا محمد داؤد رضوی



ناشر: مکتبہ رضائے مصطفےٰ چوک دارالسلام گوجرانوالہ

ہدیہ ۱۵ روپے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ وعلیٰ الک و اصحابک یا حبیب اللہ

## ﴿پیش لفظ﴾

شوال المکرم ۱۳۶۸ھ مطابق جولائی ۱۹۴۹ء میں جب محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ نے سرزمین لائلپور (موجودہ فیصل آباد) میں ورود مسعود فرما کر دورۂ حدیث شریف کا آغاز فرمایا تو جن خوش نصیب طلباء کو دورۂ حدیث شریف کی اس اولین جماعت میں حاضر ہونے اور حدیث پاک پڑھنے کا شرف حاصل ہوا ان میں والد محترم حضرت مولانا ابوداؤد محمد صادق صاحب قادری رضوی بھی شامل تھے۔ دوران طالبعلمی بالخصوص اور گوجرانوالہ آمد کے بعد بالعموم والد محترم کو حضرت محدث اعظم پاکستان سے قریبی لگاؤ اور آپ کی خصوصی محبت و شفقت کی وجہ سے مجالس فیض میں شمولیت کا کافی موقع ملا۔ چنانچہ والد محترم نے اس کا ذکر اور حضرت صاحب کی پیاری باتوں کا تذکرہ مختلف اوقات میں کئی مضامین میں تحریر کیا جو کہ اہلسنت کے مختلف رسائل و کتب بالخصوص ماہنامہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ میں شائع ہوتے رہے۔ عرصہ سے خواہش تھی کہ ان مضامین کو کتابی شکل میں یکجا کر دیا جائے تاکہ دیگر برادران اہلسنت بھی حضرت محدث اعظم پاکستان کی پیاری پیاری باتوں سے استفادہ کریں۔

ع ــــ اے رضا ہر کام کا اک وقت ہے کے مصداق الحمد للہ اب ایسے چند مضامین کو شائع کرنے کی سعادت حاصل ہو رہی ہے۔ مولیٰ تعالیٰ قبول فرمائے حضرت محدث اعظم پاکستان قدس سرہ العزیز کی دینی خدمات جلیلہ پر انہیں بہترین جزاء خیر سے نوازے اور والد محترم مدظلہ العالی کو بیش از بیش مذہب مہذب و مسلک حق کی اشاعت کی توفیق ارزانی عطا فرمائے اور والد محترم و تمام علماء و مشائخ اہلسنت کا سایہ تادیر ہمارے سروں پہ قائم و دائم فرمائے اور ہم سب کو بزرگان دین کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

فقیر ابوالرضا محمد داؤد رضوی

۲۹ رجب المرجب ۱۴۲۲ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی ونسلم علیٰ رسولہ الکریم وعلیٰ آلہ وصحبہ اجمعین

عاشق مصطفیٰ، فدائے غوث الوریٰ، جانثار بو حنیفہ، نائب امام احمد رضا، آفتاب شریعت، مہتاب طریقت، محدث اعظم پاکستان شیخ الحدیث مولانا علامہ الحاج ابو الفضل محمد سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش مبارک موضع دیال گڑھ ضلع گورداسپور میں (۱۳۲۱ھ مطابق ۱۹۰۳ء میں) ہوئی۔ والد محترم کا نام چوہدری میراں بخش صاحب تھا جو اپنے علاقہ کے ممتاز زمیندار اور بڑے دیانتدار آدمی تھے۔ حضرت شیخ الحدیث نے ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں میں حاصل کی اور پھر اسلامیہ ہائی سکول بٹالہ میں میٹرک پاس کیا۔ ازاں بعد لاہور تشریف لائے اور ایف اے کی تیاری شروع کی لیکن چونکہ قدرت نے آپ کو انگریزی لائن کی بجائے دینی راستہ کا ایک ممتاز و عظیم و جلیل رہنما بنانا تھا اس لئے حسن اتفاق سے انہی دنوں لاہور میں مرکزی دار العلوم حزب الاحناف کے زیر اہتمام ایک بہت بڑا تاریخی جلسہ منعقد ہوا جس میں دیگر بکثرت علماء و مشائخ کے علاوہ شہزادہ اعلیٰحضرت حجۃ الاسلام مولانا شاہ حامد رضا خان صاحب (رحمۃ اللہ علیہما) نے بھی شرکت فرمائی۔ حضرت محدث اعظم نے اپنے اس "عالم شباب" زمانہ میں جب حضرت حجۃ الاسلام کی زیارت کی اور ان کی دست بوسی فرمائی تو زیارت جہت امارت کا آپ پر فوری طور پر ایسا اثر ہوا کہ تجلی دیدار کی برکت نے آپ کی کایا پلٹ دی اور دل کی دنیا بدل کر رکھ دی اور گیارہویں کلاس کے اس نوجوان سٹوڈنٹ کا دل فی الفور دنیا داری و مغرب زدگی سے اچاٹ ہو گیا اور اس کی بجائے اسلامی جذبہ، علم دین و خدمت اسلام نے آپ کے دل میں جگہ لے لی۔ آپ کو اپنی گذشتہ زندگی پر افسوس ہوا کہ اتنا زمانہ خواہ مخواہ انگریزی پڑھی، علم دین حاصل نہ کیا اور زندگی بے کار گزار دی اب اس کی تلافی کیلئے ان (حجۃ الاسلام) کے ساتھ جا کر اور بریلی شریف ان کی خدمت میں رہ کر علم دین حاصل کر کے خدمت اسلام کا کوئی کام کرنا چاہیے۔

~ تمنا ہے کہ اس دنیا میں کوئی کام کر جائیں ۔ اگر کچھ ہو سکے تو خدمت اسلام کر جائیں

**عرض مدعا:** چنانچہ دل میں ذوق و شوق راسخ ہو جانے کے بعد آپ حضرت حجۃ الاسلام کے پیچھے پیچھے ہو لئے۔ ان کا قیام حضرت شاہ محمد غوث قدس سرہ کے آستانہ عالیہ پر تھا چنانچہ آپ حجۃ الاسلام کے پاس حاضر ہوئے اور اپنی اس کیفیت و انقلاب قلبی کا ذکر کر کے آپ کے ساتھ بریلی شریف جانے اور علم دین حاصل کرنے کی تمنا کا اظہار کیا۔ حضرت حجۃ الاسلام نے بڑا کرم فرمایا اور بکمال شفقت حضرت شیخ الحدیث کی اس مبارک تمنا کو شرف قبولیت عطا فرمایا اور دو دن مزید قیام کے بعد آپ کو اپنے ساتھ بریلی شریف لے گئے۔

دل سے جو بات نکلتی ہے اثر رکھتی ہے ۔۔۔ پر نہیں طاقت پرواز مگر رکھتی ہے

**اجمیر و بریلی کی برکات:** بریلی شریف میں حضرت حجۃ الاسلام نے آپ کو اپنے زیر سایہ رکھ کر دینی تربیت فرمائی اور منیہ شریف و قدوری تک کتابیں خود پڑھائیں۔ بعد ازیں حضرت محدث اعظم آپ سے اجازت لے کر اجمیر شریف مصنف "بہار شریعت" حضرت صدر الشریعہ مولانا علامہ امجد علی اعظمی علیہ الرحمۃ کی خدمت میں حاضر ہو کر تحصیل علم میں مشغول ہوئے۔ حضرت صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ کے حلقہ درس میں آپ کی ایک ممتاز حیثیت تھی اور حضرت صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ کی بھی آپ پر خاص شفقت اور نظر عنایت تھی چنانچہ اجمیر شریف کی مقدس سر زمین پر اس باکمال استاذ کی خدمت میں آٹھ سال رہ کر اس نونہال شاگرد نے علوم دینیہ معقول و منقول کی تکمیل فرمائی اور تحصیل علم سے فراغت کے بعد حضرت صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ نے بریلی شریف ہی کیلئے آپ کا انتخاب فرمایا اور اجمیر شریف جیسے روحانی مرکز سے تکمیل و فراغت کے بعد دنیائے اسلام کے مایہ ناز و اہلسنت کے مرکزی مقام بریلی شریف میں آپ ایک نئی شان کے بعد دوبارہ حاضر ہوئے۔ بریلی شریف میں پہلی مرتبہ آپ کی آمد ایک مبتدی کی صورت میں تھی اور دوسری مرتبہ کی اس حاضری میں آپ منتہی ہو چکے تھے۔

**بریلی شریف میں سولہ سال:** بریلی شریف میں حضرت شیخ الحدیث اعلیٰحضرت فاضل بریلوی قدس سرہ کے بڑے شہزادے حجۃ الاسلام مولانا شاہ حامد رضا خان صاحب

علیہ الرحمۃ کی زیر سرپرستی جامعہ رضویہ منظر اسلام محلہ سوداگران میں پانچ سال اور چھوٹے شہزادے مفتی اعظم مولانا شاہ مصطفیٰ رضا خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے زیر اہتمام جامعہ رضویہ منظر اسلام مسجد بی بی جی میں گیارہ سال دینی تعلیمی خدمات سرانجام دیتے رہے۔ منظر اسلام میں امور عامہ 'قاضی صدر' شرح عقائد' خیالی' حمد اللہ' میبذی' ملا حسن' ملا جلال' حسامی' ہدایہ اخیرین و مشکوٰۃ شریف جیسی عظیم درسی کتب پڑھاتے رہے اور منظر اسلام میں صدر المدرسین و شیخ الحدیث جیسے بلند پایہ منصب پر فائز رہے اور اس دوران میں دنیا کے گوشہ گوشہ سے تشنگان علوم بریلی شریف جیسے عظیم الشان مرکز میں پہنچے اور حضرت شیخ الحدیث کے علم و فضل سے بہرور ہوئے۔ حضرت حجۃ الاسلام و حضرت مفتی اعظم کی آپ پر خصوصی نوازشات کے باعث بہت سے لوگ آپ کو خاندان رضویت کا ہی ایک فرد سمجھتے' قیام بریلی کے دوران آپ حضرت مفتی اعظم علیہ الرحمۃ کی معیت میں حج و زیارت سے بھی مشرف ہوئے اور ۱۳۶۲ھ میں (بعمر ۳۰ سال) حضرت حجۃ الاسلام مولانا محمد حامد رضا خاں بریلوی کی نماز جنازہ پڑھانے کی سعادت بھی آپ ہی کے حصہ میں آئی۔ (رحمۃ اللہ علیہما)

**شہادت کی افواہ:** بریلی شریف میں ایک مرتبہ ہندو مسلم فسادات کے دوران حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے شہید ہو جانے کی افواہ پھیل گئی جس کے باعث دنیائے سنیّت میں انتہائی صدمہ محسوس کیا گیا اور جگہ جگہ آپ کے ایصال ثواب کیلئے مجالس منعقد ہوئیں لیکن چونکہ قدرت کو ابھی آپ سے دینی خدمات کے سلسلہ میں ہندوستان و پاکستان میں بہت بھاری کام لینا مقصود تھا اس لئے وہ افواہ اس وقت غلط ثابت ہوئی جس سے اہلسنّت میں فرحت و مسرت کی لہر دوڑ گئی اور اس خوشی میں مجالس تہنیت کا انعقاد ہوا۔ صدر الافاضل حضرت مولانا محمد نعیم الدین صاحب مراد آبادی علیہ الرحمۃ آپ کو اپنی آنکھوں سے دیکھنے کیلئے بنفس نفیس بریلی شریف تشریف لائے اور آپ کی پیشانی پر بوسہ دے کر فرمایا "میں آپ کو دیکھنے ہی کیلئے آیا تھا"۔ آپ کے استاد محترم صدر الشریعہ حضرت علامہ امجد علی اعظمی

رحمۃ اللہ علیہ خود تشریف نہ لاسکے تو آپ کو اپنے در دولت پر طلب فرمایا اور آپ کو خیر و عافیت دیکھ کر اس خوشی میں رات کو محفل میلاد شریف کا انعقاد فرمایا۔

**تاریخی مناظرہ:** حضرت شیخ الحدیث نے یوں تو بکثرت مناظروں میں شرکت فرما کر باطل کو نگوں سار کیا اور شان رسالت و حقانیت اہلسنت کا پرچم بلند فرمایا لیکن بریلی شریف میں ۱۳۵۴ھ میں دیوبند کے مایہ ناز مناظر مولوی منظور سنبھلی سے آپ کا جو معرکۃ الآراء اور فیصلہ کن مناظرہ ہوا وہ ایک تاریخی مناظرہ کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس مناظرہ میں آپ کو ایسی عظیم الشان فتح و کامیابی ہوئی کہ دیوبندی مناظر آپ کے جذبۂ حق، زور بیان اور قوت استدلال سے عاجز آکر اپنی پارٹی سمیت میدان مناظرہ سے فرار ہو گئے اور اکابر دیوبند کی گستاخانہ عبارات کو صحیح ثابت نہ کر سکے۔ چنانچہ اس فتح کی خوشی میں ایک عظیم الشان جشن مسرت منایا گیا اور آپ کو احباب اہلسنت و علماء کرام کی طرف سے "تاج الفتح" پہنایا گیا۔

**لطیفہ:** تاریخی مناظرہ میں جب حضرت شیخ الحدیث نے تقریر شروع فرمائی اور "حفظ الایمان" سے مولوی اشرف علی تھانوی کی توہین آمیز عبارت پڑھ کر اس کا رد شروع فرمایا تو مولوی منظور نے بھی خلاف ضابطہ تقریر شروع کر دی چنانچہ چند منٹ یہی بے ضابطگی رہی اور دونوں تقریریں جاری رہیں آخر حضرت شیخ الحدیث کی پر جوش تقریر و بلند آوازی نے مولوی منظور کو خاموش کر دیا اور وہ بے چارے سر پکڑ کر رہ گئے اور حضرت شیخ الحدیث سے کہنے لگے "آپ تو مولانا حشمت علی خاں سے بھی بڑھ گئے"۔

**قصائد تہنیت:** تاریخی مناظرہ کی کامیابی پر شعراء اہلسنت نے جو قصائد پیش کئے ان میں حافظ محمد جان صاحب بریلوی کے چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

حق پہ ہیں سردار احمد آشکارا ہو گیا — اہل باطل کی شکستوں کا نظارا ہو گیا

اب گلے مل مل وہابی رو رہے ہیں زار زار — کیا کریں قسمت کا لکھا آشکارا ہو گیا

حافظا انصاف اہل حق ہے یہ میدان سے — شک نہیں منظور بھاگا آشکارا ہو گیا

**پاکستان میں تشریف آوری:** ۱۹۴۷ء میں تقسیم ملک کے وقت آپ رمضان المبارک کی چھٹیاں گذارنے کیلئے دیال گڑھ اپنے دولت کدہ پر تشریف فرما تھے کہ تقسیم ملک کے سلسلہ میں فسادات شروع ہو گئے۔ ادھر چونکہ سر زمین پاکستان کو آپ کے وجود مسعود کی ضرورت تھی اور بریلی شریف میں سردار احمد کی صورت میں آفتاب علم و فضل کی ضیاپاشیوں کے بعد سر زمین پاکستان میں لائل پور (فیصل آباد) کو مرکز بنا کر دین کا ڈنکا بجانا اور مذہب حق اہلسنت کا چرچا فرمانا مقدر ہو چکا تھا اس لئے آپ دیال گڑھ ضلع گورداسپور (ہندوستان) سے ہجرت فرما کر بفضلہ تعالیٰ مع اہل و عیال، عزت و حفاظت پاکستان تشریف لائے اور کچھ عرصہ عارضی طور پر ساروکی ضلع گوجرانوالہ میں قیام فرمایا اور اس بستی کو اپنے فیوض و برکات سے نوازا۔

**فیصل آباد میں چودہ سال:** ساروکی میں قیام کے دوران آپ کو اپنے پاس ٹھہرانے کیلئے مختلف علماء و مشائخ و امراء کی فرمائشیں موصول ہوئیں لیکن چونکہ لائلپور کی "سنگلاخ و خشک" سر زمین کا آپ کے فیوض و برکات سے بہرہ ور ہونا اور دنیائے سنیت کا مرکزی مقام بننا مقرر ہو چکا تھا۔ اس لئے آپ ساروکی کچھ عرصہ قیام کے بعد بالکل بے سرو سامانی کے ساتھ سراسر اجنبی و بیگانہ ماحول میں شوال المکرم ۱۳۶۸ھ میں لائلپور وارد ہوئے اور ہزاروں مخالفتوں اور شورشوں کے باوجود تھوڑے ہی عرصہ میں نہ صرف لائلپور کی کایا پلٹی بلکہ پورے پاکستان میں مذہبی بیداری و مجاہدانہ جذبہ اور جماعتی ولولہ کی ایک روح دوڑا دی۔

فیصل آباد میں تشریف آوری کے بعد محلہ سنت پورہ میں ایک متروکہ مقام پر آپ نے انتہائی گمنامی و خاموشی کے ساتھ خدمت و تبلیغ دین کا سلسلہ محض توکلاً علی اللہ شروع فرمایا۔ ان دنوں رہائش و تعلیم و تدریس اور نماز جمعہ کا پروگرام یہیں سرانجام پاتا رہا۔ فقیر (محمد صادق) جب آپ کی خدمت میں ۱۳۶۸ھ میں یہاں حاضر ہوا تو صرف گنتی کے چند طلباء اکتساب فیض میں مشغول تھے جن کے ساتھ فقیر بھی اس بحر فیوض و برکات میں غوطہ زن ہو گیا۔ دونوں وقت تنور سے دال روٹی اور دہی منگوا کر آپ طلباء کے ساتھ ایک دستر خوان پر بیٹھ کر کھانا تناول فرماتے۔ کچھ دنوں بعد محلہ گورونانک پورہ سے "تھڑے" کی صورت میں

ایک مسجد میں "امام" کیلئے درخواست موصول ہوئی۔ حضرت کی نظر انتخاب اس فقیر پر پڑی اور مجھے اس مسجد کا امام مقرر کر دیا گیا۔ بوقت صبح اور ظہر کے بعد اسباق ہوتے تھے فقیر نماز فجر و ظہر کے بعد ضروری کتابیں اٹھا کر حاضر ہو جاتا تھا اور باقی اوقات مسجد میں گذارتا۔ گویا طالبعلمی کا دور اور محدث اعظم پاکستان حضرت مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد رحمۃ اللہ علیہ کی ہمنشینی و فیض مجلس۔ ع ...... آتا ہے یاد مجھ کو گزرا ہوا زمانہ

**گولباغ میں جلوہ گری:** کچھ مدت بعد آپ نے ست پورہ کی بجائے جھنگ بازار گول باغ کے احباب کی درخواست پر گول باغ میں جمعہ پڑھانا شروع فرمادیا اور گول باغ کی "شاہی مسجد" (جس کی چھت اور دیواریں ندارد) کے ایک بالکل معمولی و مختصر سے حجرہ میں رہائش اختیار فرمائی۔ جمعہ باغ میں ادا ہوتا' نمازیں مسجد میں پڑھی جاتیں اور سائبان کے نیچے مسجد میں بعد کو درس حدیث پڑھایا جاتا۔ آپ کی شخصیت اور زبان و اخلاق میں کچھ ایسی کشش تھی کہ جو آپ کا ہو جاتا' جوبات سنتا فریفتہ ہو جاتا۔ آہستہ آہستہ حلقہ درس' نمازیوں کی تعداد اور جمعہ کی رونق میں مسلسل اضافہ ہوتا رہا' گویا گول باغ میں قدرت خداوندی نے علم و عرفان اور فیوض و برکات کا ایک وسیع و عریض باغ لگا دیا جس کی ایمان افروز روح پرور ہوا ایک مہر خوشبو میں مخلوق خدا کے دلوں کو کھینچنے لگیں۔ مولانا "سردار احمد" کے توسط سے اعلیحضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی کا فیض جہان میں پھیلنے لگا اور اس شعر کا منظر آنکھوں کے سامنے گھومنے لگا۔

احمد رضا کے فیض کے در ہیں کھلے ہوئے
سردار احمد اس کے ہیں ساقی بنے ہوئے

مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ چونکہ ہر جمعہ کو ایک معتدبہ تعداد کا اضافہ ہوتا تھا۔ اس لئے ہر مرتبہ نماز جمعہ کا سلام پھیرنے کے بعد اگلی صفوں والے فوراً اٹھ کر دور تک پھیلی ہوئی پچھلی صفوں پر نظر دوڑاتے اور ہر مرتبہ جمعہ میں شرکت کرنے والوں میں اچھی خاصی تعداد کا اضافہ دیکھ کر نعرہائے تحسین بلند کرتے اور حمد الٰہی بجالاتے۔ جب چھوٹا "گول باغ" حاضرین کی دن بدن بڑھتی ہوئی تعداد کو اپنے میں نہ سمو سکا تو پھر سڑک کی دوسری طرف بڑے "گول

باغ" میں نماز جمعہ کا سلسلہ شروع کیا گیا اور ساتھ ہی مرکزی جامعہ رضویہ مظہر اسلام سنی رضوی جامع مسجد کی تعمیر کا وسیع پروگرام جاری رہا اور فی الواقع ہر لحاظ سے دن دوگنی رات چوگنی ترقی و کامیابی ہوتی رہی اور یہ عجیب بات ہے کہ مخالفین نے جتنی تیز رفتاری سے پے در پے سازشیں کیں اتنی ہی تیز رفتاری سے اہلسنت و جماعت کا حلقہ وسیع اور تبلیغ و اشاعت کا سلسلہ دراز ہوتا رہا اور حضرت شیخ الحدیث کی برکت و خلوص اور مجاہدانہ عزم سے بلا خوف تردید اس شعر کی عملی صورت دیکھنے میں آئی کہ ۔

اسلام کے پودے کو قدرت نے لچک دی ہے — اتنا ہی یہ ابھرے گا جتنا کہ دبا دیں گے

صرف ہم نے ہی نہیں بلکہ ایک دنیا نے دیکھا کہ وہ مولانا سردار احمد جو بالکل بے سروسامانی کے ساتھ خاموشی و گمنامی کی حالت میں سراسر اجنبی و بیگانہ ماحول میں وارد ہوئے تھے جب انہوں نے لائلپور سے سفر آخرت اختیار فرمایا تو اپنے پیچھے جامعہ رضویہ مظہر اسلام سنی رضوی جامع مسجد جیسی عظیم الشان یادگار عمارات 'سنی رضوی کتب خانہ' ہزاروں مریدین و تلامذہ اور کم و بیش تین لاکھ انسانوں کو جنازہ میں شریک چھوڑا اور آپ کی رحلت کا صدمہ عظیمہ نہ صرف پاکستان بھر میں محسوس ہوا بلکہ مدینہ منورہ و ہندوستان میں بھی اس کو شدید طور پر محسوس کیا گیا اور اعلحضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اس ارشاد کا نظارہ آنکھوں کے سامنے آگیا

ع واسطہ پیارے کا ایسا ہو کہ جو سنی مرے — یوں نہ فرمائیں ترے شاہد کہ وہ فاجر گیا

عرش پہ دھومیں مچیں وہ مومن صالح ملا — فرش سے ماتم اٹھے وہ طیب و طاہر گیا

حد یہ ہے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے عقیدہ و مسلک کے شدید ترین مخالف مکاتب فکر کے علماء نے بھی آپ رحمۃ اللہ علیہ کے جنازہ میں شرکت کو اپنے لئے سعادت سمجھا اور الفضلُ ما شہدت بہ الاعداء کا خوب خوب مظاہرہ ہوا ۔

درس حدیث : قدرت نے حضرت شیخ الحدیث کی زبان میں جو حلاوت اور گفتگو میں چاشنی رکھی تھی اس نے ویسے ہی لوگوں کو آپ کا گرویدہ بنا دیا تھا لیکن دورہ حدیث میں درس حدیث کے دوران آپ کا جو انداز بیان ہوتا تھا اس کی لذت و چاشنی سننے والے ہی جانتے ہیں ۔ اس

وقت آپ پر ایک ایسی کیفیت طاری ہوتی تھی جس سے حاضرین بھی متاثر ہوتے تھے اور طلباء کے علاوہ دیگر احباب بھی اس موقع پر آپ کے بیان سے ایک خاص حظ اٹھاتے تھے۔ اسا اوقات حضور ﷺ کی شیون و صفات کے ذکر پر غلبہ عشق رسالت کی بنا پر آپ فرط محبت سے آبدیدہ ہو جاتے اور حاضرین کی آنکھوں میں بھی آنسو تیرنے لگتے اور ساری مجلس پر رقت طاری ہو جاتی اور بعض اوقات غلبہ رقت کے باعث دوران درس ہی قصیدہ بردہ شریف یا ملا جامی و فاضل بریلوی اور مولانا حسن رضا خاں صاحب (رحمۃ اللہ علیہم) کے نعتیہ کلام سے دار الحدیث کے در و دیوار گونجنے لگتے۔ عشق مصطفوی کا یہ عالم تھا کہ حدیث پاک میں رسول پاک ﷺ کے "ضحک مبارک" یعنی تبسم فرمانے کا ذکر آتا تو آپ بھی محض حضور سرور عالم ﷺ کی ادا کو اپنانے کیلئے تبسم فرماتے اور طلباء کو بھی تبسم کی ہدایت فرماتے اور اس کے باوجود جن حضرات کے لبوں پر آپ تبسم نہ دیکھتے تو انہیں آپ شخصی طور پر مخاطب کر کے فرماتے "مولانا شاہ صاحب! آپ کے لبوں پر تبسم کیوں نہیں۔ رسول پاک ﷺ کے تبسم فرمانے پر اگر آپ نے تبسم نہ فرمایا تو تبسم کا اور کونسا موقع ہو گا؟" اسی طرح جب صداقت و امانت، تقویٰ و طہارت، جہاد و شجاعت، صبر و قناعت، تبلیغ و توکل، اخلاق وغیرہ کا بیان ہوتا تو آپ ان کی خوب وضاحت فرماتے۔ طلباء کی تربیت فرماتے، انہیں اپنی ذمہ داریوں کا احساس دلاتے اور ان اخلاق سے متصف ہونے کی ہدایت فرماتے اور آج کل بعض کاروباری اور پیشہ ور مولویوں میں جو تکلفات، نزاکتیں اور سودے بازی پائی جاتی ہے اس کا خوب رد فرماتے اور طلباء کو ایسی باتوں سے بچنے اور توکل و خلوص کے ساتھ شیر بن کر پر خلوص و بے لوث خدمت دین اور اتباع شریعت و سنت کی تلقین فرماتے۔ حدیث پاک کے ادب کے پیش نظر آپ درس حدیث کے دوران دنیاوی خارجی گفتگو سے اجتناب فرماتے اور دوران درس جو احباب و حضرات حاضر ہوتے انہیں اشارہ سے بیٹھ جانے کا حکم فرماتے اور سبق ختم کرنے یا چھٹی ہونے کے بعد گفتگو فرماتے۔ ایک مرتبہ دوران درس آپ کی خالہ صاحبہ کا پیغام آیا کہ "مجھے آ کر مل جاؤ" آپ نے فرمایا "ان سے عرض کر دو میں حدیث پڑھا رہا ہوں وہ انتظار کریں یا پھر کسی وقت یاد فرمائیں"۔ اس موقع پر کوئی "افسر و چوہدری" بھی آ جاتا تو اسے بھی انتظار کرنا پڑتا۔

**مدینہ کی سوغات:** جیسا کہ اوپر ذکر ہوا۔ آپ کے ہاں درس حدیث میں درود شریف، قصیدہ بردہ اور نعت پاک کا ورد عام ہوتا تھا۔ دوسری مرتبہ جب آپ نے حج و زیارت کے بعد تشریف لاکر درس حدیث شروع فرمایا تو آپ کا یہ دستور ہو گیا کہ درس حدیث کی ابتدا میں مندرجہ ذیل درود شریف و استغاثہ کے عربی اشعار بڑے درد و سوز کے ساتھ خود بھی پڑھتے اور طلباء سے بھی پڑھواتے۔ جس کے باعث ایک عجیب پر کیف سماں پیدا ہو جاتا۔ آپ ان اشعار میں آخری کا الف دو مرتبہ پڑھتے اور فرماتے "مدینہ طیبہ میں اہل عرب کو روضہ اقدس پر ایسا ہی پڑھتے دیکھا۔" وہ اشعار مبارکہ یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی بَدرِ التَّمَام | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نُورِ الظَّلام |
| اے اللہ درود بھیج مکمل چاند پر | اے اللہ درود بھیج تاریکیاں دور کرنے والے پر |
| اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مِفتَاحِ دَارِ السَّلام | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی شَفِیعٍ فِی جَمِیعِ الاَنَام |
| اے اللہ درود بھیج جنت کا دروازہ کھولنے والے پر | اے اللہ درود بھیج لوگوں کی شفاعت فرمانے والے پر |
| یَا اِمَامَ الرُّسُلِ وَ یَا سَنَدِی | اَنتَ بَابُ اللّٰہِ وَ مُعتَمَدِی |
| اے رسولوں کے امام میری سند | آپ اللہ کی نعمت رحمت کا دروازہ اور میرے معتمد ہیں |
| فَبِدُنیَا وَ بِاٰخِرَتِی | یَا رَسُولَ اللّٰہِ خُذ بِیَدِی |
| پس میری دنیا اور میری آخرت میں | اے اللہ کے رسول میری دستگیری فرمایئے |

**طلباء پر شفقت:** جس طرح آپ ہر بد مذہب و بد عقیدہ سے متنفر و بیزار اور باطل کے حق میں برہنہ تلوار تھے اسی طرح آپ ہر سنی بھائی و صحیح العقیدہ احباب کے ہمدرد و خیر خواہ تھے اور اہلسنت کیلئے آپ کے دل میں بڑا پیار تھا۔ ایک دفعہ جامعہ رضویہ کے سالانہ اجلاس کے موقعہ پر احباب اہلسنت جوق در جوق حاضر ہو رہے تھے اور آپ ان سے مل کر بڑی خوشی کا اظہار فرما رہے تھے اور ارشاد فرماتے تھے "سنی بمنزلہ ایک چراغ کے ہے۔ جتنے سنیوں کا اجتماع ہو گا۔ اتنے ہی چراغ زیادہ ہونگے اور ان کی روشنی و خیر و برکت عام ہو گی"۔ یہ تو تھے عام اہلسنت کیلئے جذبات لیکن جہاں تک طلباء علم دین کا تعلق ہے۔ ان پر آپ کی مہربانی و شفقت

بہت زیادہ تھی اور دینی مدارس و دینی طلباء کو دیکھ کر آپ بہت خوش ہوتے تھے اور جو جتنی زیادہ محنت، دینی خدمت اور مذاہب باطلہ کا رد کرتا آپ اتنا ہی اس سے خوشنودی کا اظہار فرماتے۔ بعض اوقات طلباء کی مالی خدمت اور ان کی دعوت بھی کرتے اور علماء اہلسنت کی ضروری تصانیف ان میں تقسیم فرماتے۔ آپ کو کبھی کسی طالب علم کو جھڑکتے' گالی دیتے اور مارتے نہیں دیکھا گیا۔ آپ طلباء سے بالخصوص بڑے اخلاق کے ساتھ پیش آتے۔ چھوٹے چھوٹے طالبعلموں کو مولوی صاحب' حافظ صاحب اور مولانا صاحب کے الفاظ سے مخاطب فرماتے اور ان کی ڈھارس بندھاتے۔ محنت کے ساتھ علم دین حاصل کرنے اور خلوص کے ساتھ خدمت دین کی تلقین اور مذہب حق اہلسنت پر مضبوطی سے قائم رہنے اور باطل کے مقابلہ میں ڈٹے رہنے کی نصیحت فرماتے اور طلباء میں آپ کی ان نصیحت آمیز شفقت بھری باتوں سے خود بخود علم دین کے حصول کا شوق اور خدمت دین کا جذبہ بیدار ہو جاتا۔ آپ کی گفتگو و زیارت سے کئی دنیادار دیندار بن جاتے اور دنیوی تعلیم و کاروبار چھوڑ کر علم دین و خدمت اسلام کو نصب العین بنا لیتے۔ آپ نے اپنے کئی طلباء کو علم پڑھانے کے علاوہ انہیں مکہ مکرمہ و مدینہ منورہ میں حاضری کی سہولت بہم پہنچائی اور ان کی شادی و نکاح کا اہتمام فرمایا۔ خود اس راقم الحروف پر بڑی شفقت و نوازش فرماتے حج و زیارت کی سعادت سے مشرف ہونے کے موقع پر آپ نے بڑی حوصلہ افزائی فرمائی۔ روانگی سے قبل شاہی مسجد میں تقریر کرائی اور آپ خود اور دیگر احباب سے امداد دلوائی اور جب فقیر مع والدہ و ہمشیرہ حج و زیارت کی سعادت کے حصول کے بعد واپس ہوا تو لاہور ریلوے اسٹیشن پر آپ کو استقبال کیلئے موجود پایا پھر آپ نے فیصل آباد بلوایا' شاہی مسجد میں تقریر کرائی اور حرمین طیبین کی حاضری کے واقعات سن کر بڑی مسرت کا اظہار فرمایا۔ بعد ازاں جب کچھ عرصہ بعد آپ گوجرانوالہ تشریف لائے اور مسجد کے حجرہ میں نعت خوانی شروع ہوئی اور یہ نعت شریف پڑھی گئی۔

عجب رنگ پر ہے بہار مدینہ ۔۔۔ کہ سب جنتیں ہیں نثار مدینہ

تو آپ نے خصوصی توجہ فرما کر اس نعت شریف میں فی البدیہہ ان دو شعروں کا اضافہ فرمایا:

۔ ہوئے جب سے حاضر ہیں روضہ پر تیرے　　جبھی سے ہیں صادق نثار مدینہ
کبھی گرد کعبہ کبھی پیش روضہ　　میں قربان مکہ نثار مدینہ

مختلف اوقات میں مقدمات و گرفتاری کے موقع پر بھی آپ بڑی ہمدردی و خیر خواہی فرماتے رہے اور نکاح کے موقع پر بھی بنفس نفیس شرکت فرما کر شفقت کا بھرپور مظاہرہ فرمایا

گوجرانوالہ کی عظیم الشان مرکزی جامع مسجد زینۃ المساجد میں جب امام و خطیب کی ضرورت محسوس ہوئی تو انتظامیہ کے بزرگ رکن حاجی احمد دین صاحب مرحوم محدث اعظم علیہ الرحمۃ کی خدمت میں فیصل آباد حاضر ہوئے اور امام و خطیب کیلئے عرض کیا تو حضور نے فقیر کا انتخاب کیا اور گوجرانوالہ جانے کا حکم فرمایا۔ گوجرانوالہ تقریباً وہابیت زدہ علاقہ تھا اور یہاں گنتی کی دو تین سنی مساجد اور دو تین سنی علماء تھے۔ فقیر نے زینۃ المساجد میں حاضر ہو کر بفضلہ تعالیٰ امامت و خطابت اور درس قرآن اور کچھ نشر و اشاعت کا سلسلہ شروع کر دیا اور آپ کی دعاؤں اور نظر انتخاب کی برکت سے سنی ماحول فروغ پایا۔ کچھ عرصہ بعد جامعہ حنفیہ رضویہ سراج العلوم کا قیام اور رسالہ رضائے مصطفےٰ و مکتبہ "رضائے مصطفےٰ" کا بھی اجراء ہو گیا۔ سینکڑوں سنی علماء اور مساجد و مدارس کا بھی اضافہ ہو گیا اور سارا شہر صلوٰۃ و سلام سے گونجنے لگا۔ فالحمد للہ علی ذالک

دوران دورہ حدیث شریف ایک مرتبہ راویان حدیث کی کنیتوں کا تذکرہ چھڑا اور حضرت صاحب علیہ الرحمۃ نے کنیتیں تقسیم فرمائیں تو فقیر کو "ابو داؤد" کنیت عطا ہوئی اور پھر مولیٰ تعالیٰ نے اس کی برکت سے محمد داؤد بھی عطا فرمایا اور ابو داؤد کو اسم بامسمیٰ بنا دیا۔

پے در پے مسلسل اس نظر عنایت اور ان شفقتوں اور مہربانیوں کا کہاں تک بیان کیا جائے۔

یاد رہے کہ فقیر نہ تو کسی عالم دین کا صاحبزادہ ہے اور نہ ہی کوئی پیرزادہ، صرف آقائے نعمت محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ کا ایک شاگرد اور خادم ہے اور جو کچھ ہے آپ کے فیضان صحبت و نظر عنایت و ادعیہ مبارکہ کی برکت و دولت ہے اور اسی وجہ سے علمائے کرام و

برادران اہلسنت و احباب طریقت فقیر سے محبت فرماتے ہیں۔

صادق میں غلام شیخ الحدیث ہوں          اک عاشق رسول کی صحبت پہ ناز ہے

آہ! ع          اب کہاں سے لائیں گے ایسا شفیق و مہرباں

## کوہِ استقلال و پیکر استقامت

محدث اعظم پاکستان شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو رب تعالیٰ نے جہاں اور بہت سی خوبیوں سے نوازا تھا وہاں آپ میں استقامت و استقلال اور ہمت و شجاعت بھی بدرجہ اتم پائی جاتی تھی۔ آپ اپنے عقیدہ و مسلک کے معاملہ میں لچک اور دورنگی کے قائل نہیں تھے۔ جس بات کو آپ حق سمجھتے اس پر ڈٹ جاتے اور جب بھی موقع آتا باطل اور خلاف عقیدہ و مسلک معاملہ کے مقابلہ میں سینہ سپر ہو جاتے تھے۔ حضرت صاحبزادہ پیر سید فیض الحسن شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بقول "جب عمومی اخلاق کے ظہور کا وقت ہوتا تو وہ رگ گل سے بھی نرم تر تھے لیکن جب عقائد حقہ کے تحفظ کا معاملہ آتا تو کوہ وقار تھے" آپ خود بارہا فرماتے تھے کہ میں رہتا گول باغ میں ہوں لیکن میرا عقیدہ گول مول نہیں ہے۔

**مسئلہ ہلال** : دینی تصریحات اور اکابر علماء کے متفقہ فیصلہ کے مطابق آپ کے نزدیک ہلال عید و رمضان کے سلسلہ میں محض ریڈیو کی خبر پر اعتبار و اس پر اعتماد شرعاً جائز نہیں تھا۔ چنانچہ بارہا ایسا ہوا کہ ادھر مقامی طور پر نہ ماہ رمضان و عید سعید کا چاند نظر آیا اور نہ شرعی شہادت حاصل ہوئی اور ادھر ریڈیو سے ہلال عید و رمضان کی خبر نشر ہو گئی لیکن حکام کے رویہ و عوام کے رجحان اور مخالفین کے پراپیگنڈا و دباؤ کے باوجود آپ مسئلہ حق پر قائم رہے اور یہی اعلان فرماتے رہے کہ "مسئلہ ہلال ریڈیو کی خبر شرعی معیار پر پوری نہیں اترتی۔ ثبوت ہلال کیلئے روایت و شہادت درکار ہے۔ اگر کسی نے چاند دیکھا ہے یا کہیں سے شہادت موصول ہوئی ہے تو بیشک روزہ رکھو اور عید کرو ورنہ ثبوت شرعی کے بغیر دینی معاملہ میں مداخلت و سینہ زوری سے باز رہو۔" اس سلسلہ میں آپ نے کبھی کسی مصلحت و رعایت کا مظاہرہ نہ کیا۔ اگر رویت

ہوئی یا شہادت مل گئی تو فبہا ورنہ بلا خوف لومۃ لائم ریڈیو کی خبر کے برعکس ہمیشہ آپ نے مسئلہ شرعی پر عمل کیا۔ اس سلسلہ میں اگرچہ آپ کو امراء کی ناراضگی، مخالفین کی شر انگیزی، مقدمہ بازی و شدید پراپیگنڈا سے دوچار ہونا پڑا لیکن ہمیشہ حق کی فتح اور آپ کی کامیابی ہوتی رہی اور عوام کا جم غفیر آپ کے دامن سے وابستہ رہا اور لوگ آپ کی استقامت پر قربان ہوتے رہے

**ظفر اللہ کی ملاقات** قیام فیصل آباد کے ابتدائی سالوں میں مخالفین نے آپ کی روحی ہوئی کامیابی و مقبولیت اور اہلسنت و جماعت کی حقانیت کا مظاہرہ دیکھ کر بزعم خویش آپ کا مقام لوگوں کی نظروں سے گرانے کیلئے ۱۹۵۲ء میں گوبلز کے نقش قدم پر چلتے ہوئے ایک سوچی سمجھی سکیم کے مطابق یہ بے پر کی خبر اُڑائی کہ (معاذ اللہ) "مولانا سردار احمد نے سر ظفر اللہ قادیانی سے ملاقات کی ہے اور آپ درپردہ مرزائیت نواز ہیں"۔

اس محض بے بنیاد و من گھڑت جھوٹی خبر کو مخالفین نے بعض اخبارات و پوسٹر اور جلسہ و جلوس کے ذریعہ خوب زور شور سے پھیلایا اور حضرت شیخ الحدیث کے خلاف دل کھول کر پراپیگنڈا کیا لیکن اس مخالفانہ پراپیگنڈا کی آندھی کے باوجود آپ کے استقلال و استقامت میں ذرہ بھر کمی و قدموں میں قطعاً لغزش واقع نہ ہوئی اور آپ اس شدید ترین مکدر فضا میں ببانگ دہل اس حقیقت کا اظہار فرماتے رہے کہ "کسی منکر اسلام بدعقیدہ و بدمذہب سے میل ملاپ میرے طریقہ کے خلاف ہے اور یہ انہی لوگوں کا شیوہ ہے جو مجھ پر یہ بہتان باندھ رہے ہیں اور انہی کے اکابر مولوی حسین احمد مدنی و ابوالکلام آزاد وغیرہما گاندھی و نہرو جیسے کافروں کے حلقۂ ارادت میں شامل تھے۔ جو شخص یہ کہتا ہے کہ میں نے ظفر اللہ سے ملاقات کی وہ افترا کرتا ہے اور سراسر جھوٹ بولتا ہے۔ جن لوگوں نے اپنے جلسہ وغیرہ میں اس جھوٹ کی اشاعت کی ہے یاد رکھیں کہ دروغ کو فروغ نہیں ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ ہمیں سچائی کی توفیق عطا فرمائے اور جھوٹوں کے شر اور فتنہ سے محفوظ فرمائے" بالآخر اس ہنگامہ میں ڈپٹی کمشنر لائلپور نے ۲۸ مئی ۱۹۵۲ء کو معززین شہر و اکابرین لیگ کے ایک اجتماع میں یہ اعلان کیا کہ "جہاں تک میری سرکاری و غیر سرکاری اطلاعات کا تعلق ہے۔ میں واشگاف الفاظ میں بتانا چاہتا ہوں کہ

مولانا سردار احمد نے وزیر خارجہ ظفر اللہ خاں کے قیام لائلپور کے دوران میں ان سے ملاقات نہیں کی"۔ (روزنامہ عوام و روزنامہ اعلان لائلپور ۲۹ مئی ۱۹۵۲ء)

آپ کے انتقال پر ملال پر روزنامہ غریب لائلپور نے اس واقعہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھا کہ "آپ کی کامیابی و کامرانی دیکھتے ہوئے بعض لوگوں کے دلوں میں بغض و حسد کی آگ بھڑک اٹھی۔ آپ کے خلاف طرح طرح کی خوفناک سازشیں کی گئیں۔ آپ کے خلاف انتہائی گمراہ کن پراپیگنڈا کیا گیا۔ ظفر اللہ خاں قادیانی سے آپ کی ملاقات کی گمراہ کن جھوٹی خبر اڑائی گئی مگر آپ نے یہ سب کچھ صبر و تحمل کے ساتھ برداشت فرمایا اور آہستہ آہستہ آپ کی صداقت دنیا پر ظاہر ہوتی چلی گئی"۔ (روزنامہ غریب لائلپور ۳ جنوری ۱۹۶۳ء)

**تحریک ختم نبوت:** تحریک ختم نبوت کے دوران بھی آپ پر سخت ابتلاء و آزمائش کا وقت آیا لیکن آپ نہایت مضبوطی کے ساتھ اپنے حق مسلک و صحیح موقف پر ڈٹے رہے۔ اس تحریک میں اگرچہ مختلف مکاتب فکر کے حضرات شریک تھے لیکن چونکہ اس تحریک میں بعض ایسے لوگ بھی تھے جو نظریہ پاکستان کے مخالف تھے اور قیام پاکستان کی شدید دشمنی کا مظاہرہ کر چکے تھے اور ان کے خلوص پر جا طور پر شبہ تھا۔ علاوہ ازیں ان کے عقائد قادیانیوں کی طرح بجائے خود خطرناک تھے نیز تحریک جو انداز و طریقہ کار اختیار کر رہی تھی اس کے نتائج بھی آپ کی چشم حق بین سے پوشیدہ نہیں تھے۔ اس لئے ان وجوہ کی بنا پر آپ نے عملی طور پر تحریک میں شمولیت نہ فرمائی اور تحریک سے باہر رہ کر اپنے مسلک کے مطابق مرزائیوں اور دیگر مخالفین اہلسنت کا ڈٹ کر رد فرماتے رہے۔ مخالفین نے اس موقع کو بھی اپنے لئے غنیمت جانا اور شدید ترین جارحانہ پراپیگنڈا کے بل بوتے پر آپ کو نیچا دکھانے کیلئے ایڑی چوٹی کا زور لگایا۔ جامعہ رضویہ کو نذر آتش کر دینے کا پروگرام بنایا لیکن اس کے باوجود اس مرد حق آگاہ کے مسلک و موقف میں قطعاً جنبش نہ ہوئی۔ آپ کے قدم مبارک بالکل نہ ڈگمگائے اور اس ہوشربا ہنگامہ میں آپ ایسے پہاڑ کی طرح اپنے مقام پر قائم رہے جسے کوئی آندھی سیلاب اور زلزلہ اپنے مقام سے نہیں ہٹا سکتا۔ آخر اس مرد مجاہد کی استقامت کرامت

پر غالب آئی۔ مخالفانہ شورش و مخالفت کے بادل چھٹ گئے اور جب تحریک کے بعض لیڈروں کے رازہائے اندرونی اور پس منظر سامنے آیا تو لوگ اس اعتراف پر مجبور ہو گئے کہ واقعی شیخ الحدیث نے ان حالات میں تحریک میں شامل نہ ہو کر اپنی شخصیت و اپنے مذہب کے تقدس و وقار کو بچا لیا ہے اور آپ کا کردار قوم کیلئے روشنی کا مینار ثابت ہوا ہے۔

**حرم مکہ کا واقعہ:** ۱۹۵۷ء میں جب آپ دوسری مرتبہ حرمین طیبین کی حاضری کیلئے روانہ ہوئے اور مخالفین کو آپ کی روانگی کا علم ہوا تو انہوں نے وہاں پر آپ کو تنگ کرنے کیلئے یہیں سے منصوبہ تیار کر لیا۔ چونکہ حرمین طیبین میں آپ اپنی نماز با جماعت الگ ادا فرماتے تھے اس لئے مکہ مکرمہ میں قیام کے دوران بھی آپ کسی ہنگامہ و تحریک کے بغیر نہایت امن و خاموشی کے ساتھ اپنے عقیدہ و مسلک کے مطابق اپنی نماز با جماعت الگ ادا فرماتے۔ یہ کوئی غیر معمولی بات نہیں تھی وہاں پر مختلف اطراف کے اور کئی حضرات و علماء بھی نجدی امام کے پیچھے نماز پڑھنے کی بجائے اپنی نماز الگ ادا فرماتے ہیں لیکن چونکہ مخالفین کو آپ کے ساتھ خاص طور پر پرخاش تھی اس لئے انہوں نے اس کی آڑ لیکر وہاں بھی آپ کے خلاف پراپیگنڈا شروع کر دیا اور سعودی حکام کو آپ کے خلاف بھڑکا کر آپکو گرفتار کرانے کا پروگرام بنایا اور اپنی اس متوقع صورت حال کے پیش نظر پاکستان میں بھی یہ خبر بھجوادی کہ مولانا سردار احمد صاحب پر مقدمہ چلا کر انہیں گرفتار کر لیا گیا ہے۔ اس طرح مخالفین نے پاکستان و سعودی عرب دونوں جگہ آپ کے خلاف دل کی بھڑاس نکالنے کی ناکام کوشش کی۔ مکہ مکرمہ میں وہاں کے قاضی نے اس پراپیگنڈا و آپ کے خلاف رپورٹوں کی بنا پر حضرت شیخ الحدیث کے معلم کو کہلا بھیجا کہ "مولانا کو ساتھ لے کر میرے پاس تشریف لائیں"۔ چنانچہ معلم صاحب جب آپ کو ساتھ لے کر قاضی کے پاس روانہ ہوئے تو ہندو پاکستان کے اور بھی بہت سے احباب آپ کے ساتھ ہو لئے۔ جب آپ قاضی صاحب کے دفتر میں پہنچے تو وہ آپ کی باوقار شخصیت و بارعب چہرہ دیکھ کر اپنے پاس بیٹھے ہوئے مخالفین سمیت آپ کی تعظیم کیلئے کھڑے ہو گئے اور عوام کو اپنے دفتر میں بٹھا کر دو چار آدمیوں کو ساتھ لے کر حضرت شیخ

